کچھ ایسا تھا، کہ "مجھے کیا پڑی ہے کہ میں یہ ذکر چھیڑوں
تمہیں غرض ہو تو بولو۔" چنانچہ دونوں اس موضوع پر
خاموش ہی رہے ۔ اس میں بھی اللہ تعالےٰ کی حکمت پوشیدہ
ہے ۔ آم کو درخت پر لگا رہنے دیں، تو وہ سرد
گرم کھا کر خود بخود موسم کے مطابق پکتا ہے ۔ اگر اسے
پرالی میں رکھیں، تو دوسروں کی مرضی کے مطابق پکتا
ہے ۔ شاید اللہ تعالےٰ کو یہی منظور رہو، کہ دونوں
ایک دوسرے کی پرالی سے محفوظ رہیں اور فقط اُس
واحدِ ذات کی رضا کا انتظار کریں ۔ واللہُ اعلم ۔

۳ ۔ نقوش کا آپ بیتی نمبر دیکھا ۔ بہت اچھا ہوا
کہ میں کچھ نہ لکھ سکا ۔ ورنہ آپ کے مضمون کا آخری
حصہ بے معنی ہو جاتا! اب کم از کم آپ کے مضمون
کی وجہ سے کچھ نہ کچھ بھرم تو قائم رہتا ۔

۴ ۔ لندن میں جاوید سے بھی ملاقات ہوئی تھی ۔ اس

کے ساتھ اشفاق اور قدسیہ کے متعلق گپ ہانکنے کا
موقعہ ملا۔

۵۔ راجہ صاحب، خان صاحب کو ہم سب کی طرف سے
بہت بہت سلام۔ اگر درانی صاحب بھی اپنے ذہن کی
غلام گردشوں سے نکل آئے ہوں تو ان کو بھی سلام۔
جو کچھ اچھا برا وہ محسوس کرتے رہتے ہیں وہ محض
~~معمولہ~~ متخیلہ کا خلل ہے۔ علاج اس کا
اچھا ہے تو لگتا نہیں ہے۔

٦۔ عفت سلام لکھواتی ہے۔ مولوی صاحب بدستور
مفتی صاحب کو اور راجہ صاحب کو یاد کرتے ہیں۔

دعا گو
نیازمند
قدرت اللہ شہاب

۷

XII

پتہ

۲۰ اکتوبر ۱۹۶۵ء

مکرمی السلام علیکم

آپ کے چاروں خط تقریباً ایک ساتھ ملے ۷ ستمبر اور ۱۲ ستمبر والے پوسٹ کارڈ اور ۲۳ ستمبر اور ۵ اکتوبر والے خط - تاخیر لازمی تھی - غالباً اب تک ہوائی ڈاک کا نظام بحال ہو گیا ہو گا -

۲ - اللہ تعالیٰ نے پاکستان پر جو فضل کیا ہے ، وہ مقام شکر بھی ہے اور مقام عبرت بھی - ہم لوگ جیسے جھوٹے سچے مسلمان ہیں وہ تو ظاہر ہی ہے - اس پر بھی خدا نے ہمارے نمائشی ایمان کی لاج رکھ لی - آزمائش کے وقت جو خوارق وقوع پذیر ہوتے ہیں وہ مستثنیات ہوتے ہیں عادتاً نہیں - اس لیے ان پر شادیانے بجانا یا آئندہ کے لیے ان پر تکیہ کرنا مناسب نہیں - اصلی چیز تو تیاری ہے - اسلحہ بندی کے علاوہ ایمان کی تیاری بھی -

۳ - افراد اور قوموں کی زندگی میں دکھ بھی

بڑا اثر رکھتی ہے۔ کچھ لوگ اپنے لئے دعا کرتے ہیں کچھ دوسروں کے لئے۔ کچھ دین کے لئے دعا کرتے ہیں کچھ دنیا کے لئے۔ یہ سب دعائیں اپنی اپنی جگہ جائز، ضروری اور موثر ہیں۔ لیکن کچھ لوگ، خال خال، ایسے بھی ہیں جو محض اللہ کی رضا کے لئے اس کی عبادت کرتے ہیں۔ جب تک کسی ملک یا قوم میں دو چار ایسے لوگ موجود ہیں، اس پر مصیبت تو آسکتی ہے لیکن تباہی نہیں۔ دعا اور کوشش کریں کہ پاکستان میں ایسے لوگ ہمیشہ موجود رہیں

۴۔ ہندوستان کے تیور ٹھیک نہیں ہیں۔ بین الاقوامی منڈی میں بھی انصاف اور ایمانداری بہت کمیاب ہے۔ ہمارے لئے ابھی آزمائش کا دور شروع ہوا ہے۔ ختم نہیں ہوا۔

۵۔ پہلے میرا خیال تھا کہ R.C.D. تعاون یا U.S.A. ٹونڈہ کی آسانی کے لئے درخواست دوں۔ ان دو جگہوں نے قومی بقا کی پہلی جنگ میں بڑا اہم پارٹ کھیلا ہے۔ ان مقامات پر تعمیرنو کی ایسی بنیاد پڑنی چاہئے جو آئندہ ہمیشہ ہمارے لئے مشعل راہ اور

ہندوستان کے لئے سیسہ پلائی ہوئی دیوار ثابت ہو۔ لیکن
پھوپھی نے تدریس قبل از وقت ترک کر دیا۔ ایمان اور استقلال
کے ساتھ انتظار کرنا چاہئے۔ شاید ان کو یا کسی اور جگہ
کی اس سے بھی زیادہ عظمت ملنے والی ہو۔

۶ - ممتاز کی کوئی خبر ملی؟ اس کا ضرور پتہ کریں۔
اور اس کے ذریعہ اس کے لواحقین کا بھی۔ اس کو جو بچے
پیچھے تھے اس کی بھی تفتیش کریں۔

۷ - اگر عکسی کا ارادہ بدل گیا ہے تو کیا مضائقہ
ہے۔ فوج میں شارٹ کمیشن بھی، خاص طور پر اس وقت،
alternative profession
بڑی اہم ہے۔ البتہ چند سال بعد
کی شاید ضرورت پڑے۔ اگر اس کے متعلق اس کا ذہن
صاف ہے تو پھر CSP میں کیا دھرا ہے؟

۸ - طور آذر کا خیال کرتے رہیں۔ راجہ صاحب
اور والی صاحب کو سلام دیں۔ بھائی جان اور سب ہی کی
خدمت میں دعا کے لئے عرض کرتے رہیں
عفت اور سلوی کو بہت بہت پیار۔

والسلام
نیاز مند
[illegible]

XIV

بسمہٖ

۲۳ دسمبر ۱۹۶۷ء

محترمہ - السلام علیکم

دونوں خط مل گئے - DFP میں بھیجے جانے کی تجویز محض فضول ہے - آپ فوراً قاسم رضوی سے بات کریں - کہ ساٹھ سال ہونے میں فقط ایک برس باقی ہے - ذاتی وجوہات پر یہ عرصہ یہیں گزارنے دیا جائے - میری طرف سے بھی یہی پیغام ان کو دیں - نیز رشید سے بھی میری طرف سے کہدیں کہ یہ پروپوزل ختم ہونا چاہئے - مزید کوائف سے بروقت مطلع کرتے رہیں - بابا کے پاس بھی جا کے دعا کی جائیں - اور اللہ پر بھروسہ رکھیں - جو کچھ بھی ہوگا اسی کی رضا سے ہوگا - تدبیر شرط ہے - تدبیر کامیاب ہوگئی تو توفیق الٰہی سمجھا جائے - ناکام ہوئی تو بے شک تقدیر الٰہی ہے -

۲ - ساٹھویں سال کے بعد کا پروگرام ابھی سے طے کرنا کیا ضرور ہے؟ انشاءاللہ ایسی ایسی راہیں کھلتی رہیں گی جن کا

ہم جیسے بے ہنر وہم وگمان بھی نہیں رکھتے ۔ اللہ تعالیٰ
اپنے بندوں سے اپنے وقت پر خود ہی کام لیتا ہے ۔

۳ ۔ وزیر سے کیا واقعہ ہوا؟ ذرا تفصیلی لکھیں، تو ہم
بھی کچھ مزا لیں ۔

۴ ۔ ۱۹۶۵ء میں ان شاء اللہ ملاقات کی قوی امید ہے ۔
ہوسکتا ہے کہ پہلے کسی وقت ہفتہ بھر کے لئے چھٹی پر
آ جائیں ۔ لیکن ابھی کوئی امر طے نہیں ہے ۔ صرف سال
طے محسوس ہوتا ہے ۔ پہلے اتنا بھی احساس نہ تھا ۔
رہا مہینوں یا ہفتوں یا دنوں کا تعین، یہ اپنے
بس کا روگ نہیں ہے ۔ آپ میسی گیٹ سے پنڈی کلب
کو دیکھنے کی کوشش کریں تو کچھ بھی نظر نہ آئیگا، سوائے
اس احساس کے کہ مال روڈ پر کہیں ہے ۔ بڑھ کر ڈاک خانہ کے
پاس کھڑے ہو کر دیکھیں، تو سامنے ہوگا ۔ کوئی کہیگا
چار سو گز دور ہے کوئی کہیگا پانچ سو گز ہے ۔ ہوسکتا ہے
کہ تین سو یا چھ سو گز دور ہو ۔ علیٰ ہذا القیاس ۔
فی الحال فقط بڑھ کر ڈاک خانہ تک ہی رسائی سمجھئے!
قصور فاصلے کا نہیں، بلکہ اپنی کوتاہ بینی کا ہے ۔

ہ د

۵ - اگر یہ توقع پوری ہوگئی کہ ہلال صاحب مدینہ منورہ جا رہے ہیں، تو ان کی نیک بختی کی دلیل ہوگی۔ وہ دربار تو ہمیشہ کھلا ہی رہتا ہے۔ خواہ کوئی دین کے لئے وہاں جائے یا دنیا کے لئے۔ البتہ حاضری شرط ہے۔ مقصد دین ہو، تو خود بلاوا آتا ہے۔ ورنہ دھکیل دھکیل کر جانا یا بھیجا جانا پڑتا ہے۔ خدا کرے آنجناب کی کوشش کامیاب ہو۔

۶ - پیر فقیر کا یہ شکوہ بجا ہے کہ اسرار کی بنیاد یا عمل جو راز ہے میں وظیفے کے بجھ رہے۔ اس لئے اخباری بیان بازی سے مجھے ڈر لگتا ہے۔ اس سے نہ صرف پیر فقیر کے سلب مقام کا خطرہ ہے، بلکہ معتقد کو بھٹکنے کا پہلو بھی ابھر سکتا ہے۔ طویلے کی بلا بندر کے سر۔ یا گیہوں کے ساتھ گھن والی بات ایسے مواقع پر منطبق ہوتی ہے۔ کشف کرامت ذوق ہے۔ ورنہ محض استدراج ہے۔

۷ - جہاں تک صدارتی انتخاب کا تعلق ہے، صدر ایوب کی کامیابی نہایت اغلب ہے۔ یہ کامیابی ذاتی زیادہ اور جماعتی کم ہوگی۔ جماعتی کامیابی کا مرحلہ

ابھی باقی رہتا - اس کی آزمائش صوبائی اور مرکزی
اسمبلیوں کے انتخابات کے وقت ہوگی - ضرورت فقط یہی
نہیں کہ مسلم لیگ کی ذات ۲ جنوری کو کامیاب ہو، بلکہ
اصل مقصد یہ ہے کہ بعد ازاں ان کو اسمبلیوں بھی اس شکل
کی میسر آئیں کہ وہ ملک کا کاروبار بعنوان شائستہ چلا
سکیں - امید ہے کہ ۲ جنوری کے بعد اہل حق اور اہل
تدبیر اس پہلو کی طرف بھی توجہ فرمائیں گے -

۸ - پچھلے خط میں نے ہلال صاحب کے سلسلے میں حدوث
اتفاقات کا جو ذکر کیا تھا، وہ مطلق فاسد لا
نہیں تھا - بعض اوقات فراست کو مکاشفہ پر
فوقیت ہوتی ہے - مکاشفہ میں علم غیب کے دعوے
کی سی شکل ہوتی ہے جو عبدیت کے منافی ہے - اس لئے
اس میں خلل اور متناقض کا احتمال بھی زیادہ
ہے - فراست عین بشری خصوصیت ہے - اس لئے اس میں
بشری حدود کے اندر اندر غلطی کا امکان بھی بہت کم
ہے -

فراست بشری کا تقاضا ہے کہ جس کی لاٹھی
اس کی بھینس - اس حد تک مسٹر ہلال کو کوئی

اندیشہ نہیں۔ لیکن چونکہ بنیادی طور پر جذبۂ دین غالب
نہیں ہے، اس لئے ~~[illegible]~~ اتفاقات کے حوادث کو
نظرانداز کرنا بھی عقلمندی کے خلاف ہے۔ اتفاقی حادثے
کاروبارِ دنیا میں ہی وقوع پذیر ہوتے ہیں، دین میں نہیں۔

دین کا دامن تھام لینے سے تقدیرِ الٰہی بدل
نہیں جاتی، بلکہ اس کا محل بدل جاتا ہے۔ جیسے
تزکیۂ نفس سے اخلاقِ طبیعہ نہیں بدلتے، فقط ان
کا محل ہی بدلتا ہے۔ مثلاً بخل۔ تزکیہ کے بغیر
نفس ہر جائز ناجائز صرف سے بچنا چاہتا ہے۔ لیکن
تزکیہ کے ~~بعد~~ بعد وہ اسراف سے تو ضرور بچتا مگر
زکوٰۃ سے نہیں۔ چنانچہ بخل کی طبع تو وہی، لیکن
اس کا محلِ وقوع بدل گیا۔

اسی انداز سے دین، لاعلمی، اتفاق،
حادثہ کے تعلق کو بھی سمجھ لیجئے۔

نیازمند
محمد شریف ارشاد

فان حلّ تقصیر بایامه منا    فانتم له اهل ونحن لها اهل
ولا فضل للحظ المنیع من بلا    کریم تخیّر الفضل لیس بباخل

بمقام ۳۳ - ایگلن روڈ -
لاہور چھاؤنی -
۱۷ فروری ۱۹۶۵ء



united nations educational, scientific and cultural organization
organisation des nations unies pour l'éducation, la science et la culture

Place de Fontenoy, 75 Paris

بنتے اور ٹوٹتے — مکڑی کے جالے کی طرح — بار بار
بنتے اور ٹوٹنے لگا۔ میرے تن بدن میں میری
ہڈی ہڈی کو سڑک کے پتھر توڑنے والے مزدور کھٹا کھٹ
کھٹا کھٹ توڑتے گئے۔ جب میں چلتا تھا، تو واقعی مجھے یوں لگتا تھا جیسے
کوئی ایک بازو، ایک پا، ایک چشم اپاہج ٹوٹی ہوئی ہڈیوں کے
بورے کو گھسیٹتا ہوا، گرتا پڑتا، گالیاں کھاتا، گالیاں دیتا،
اسی اپنے ایک پاؤں پر اسی ایک جگہ کھڑا ہو —

پیارے ثمار — میں کیسے بتاؤں مجھ پر کیا کیا بیتی — اور
کیسے کیسے بیتی۔ جب میں اپنے اندر خوشبو پاتا تھا، لوگ مجھ سے یوں
بھاگتے تھے جیسے میں سڑا ہوا کوڑھی ہوں — جب میں اپنے اندر بدبو
سونگھتا تھا، لوگ مجھے معطر سمجھتے تھے —— سوائے عفت اور ثاقب
کے — ثاقب تو خیر بچہ ہے۔ لیکن عفت تو بہرکیف ڈاکٹر بھی ہے۔ چند بار
وہ ضرور بیری کے سوالوں اور جوابوں سے دوچار ہوئی ہوگی۔ جتنی
دفعہ اس کی استہزائیہ نگاہوں نے مجھے گھورا، اور اس کی زخم خوردہ
خشمگیں نظروں نے مجھے الزاماً دیکھا بھی۔ لیکن خدا اسے خوش رکھے —
انجام کار اس نے مجھے وہ گردانا جو میں واقعی ہوں۔ یا نہیں ہوں۔
عفت واقعی گریٹ ہے — اس سے اچھی بیوی کسی کو مل ہی نہیں سکتی —



united nations educational, scientific and cultural organization
organisation des nations unies pour l'éducation, la science et la culture

place de Fontenoy, Paris

اس کشمکش سے تنگ آ کر ایک
روز میں نے اللہ میاں سے عرض کیا، کہ الٰہی تیری بے شمار
عادات میں سے ضرور یہ بھی ایک عادت ہوگی۔ بس میرے اللہ، تو یا اللہ تیری قسم
میں تو مرحلہ — اگر تو نے خودکشی حرام نہ قرار دی ہوئی ہوتی، تو خود
میں ضرور خودکشی کر لیتا — وہ دن اور آج کا دن۔ وہ جادو ٹوٹ
گیا۔ میرے کمروں کی چھتوں پر ٹائلیں دیکھی ہیں؟ اب ہر روز
یوں محسوس ہوتا ہے کہ وہی سڑک کے پتھر کوٹنے والے مزدور
میرے ذہن کی شکستہ ٹائلوں کو توڑ کر اور سیمنٹ سے جوڑ جوڑ کر دوبارہ (کام چلاؤ)
ٹھونک رہے ہیں۔ ہائے اس زود پشیماں کا پشیماں ہونا
رسیدہ بود بلائے ولے بخیر گذشت!
یقین جانیے، توڑنے اور جوڑنے کے عمل میں تھوڑی
اذیت دونوں میں ہے۔ ایک میں درد کی۔ دوسرے میں لذت کی۔
برابر کی چلتی ہے!
اب آپ ادھر ادھر کی منصوبہ بنا رہا ہوں۔ اس کے
متعلق اگلے خط میں لکھوں گا۔ یہ خط عکسی کو بھی پڑھا دیجئے
ہو سکے تو جواب پیرس کے پتہ پر دیں۔ ۱۴ مئی تک یہاں ہوں۔
ورنہ دوسرا پتہ تو آپ کو معلوم ہی ہے۔ آپ کا

صبح صبح ہسپتال کے کمرے سے اس کا فون آیا کہ کچھ اس قسم کی باتیں ہوئیں

میں: یا اخی، کیسے ہو؟

وہ: بیمار ہوں۔ الحمدللہ۔

میں: کیا بیماری ہے؟

وہ: کینسر۔

میں: علاج کیا ہو رہا ہے؟

وہ: لاعلاج ہے۔ الحمدللہ۔

میں: ہسپتال کب چھوڑ رہے ہو؟

وہ: انشاءاللہ کل یا پرسوں۔

میں: گھر کا پتہ بتا دو۔ تاکہ میں تمہاری خیریت سے آگاہی حاصل کرتا رہوں۔

وہ: گھر کا کوئی پتہ نہیں۔

میں: وہ کیسے؟

وہ: کل یا پرسوں جب میں ہسپتال چھوڑوں گا، تو انشاءاللہ اللہ کے حضور میں
اپنے گناہوں کا حساب دے رہا ہوں گا۔

یہ سن کر میں رو دیا۔ وہ ٹیلیفون پر قہقہہ مار کے ہنسا۔ اگلے روز خبر ملی کہ وہ مر گیا۔

---

اُسے کینسر کیوں ہوا؟ ایسے صحت مند جوان کو اچانک حادثے سے کیوں اُٹھا لیا گیا؟ ان سوالوں کا غالباً کوئی جواب نہیں سوائے اس کے کہ اللہ کی مرضی۔ میرا جی چاہتا ہے کہ اس اللہ کے بندے، جواب سادی کلمہ ماردوں۔ فاں حق کی طرح کی۔

[illegible]

برمنگھم

۵ جولائی - ۱۹۶۹

عزیزی - السلام علیکم

قونیہ میں مولانا رومؒ کے مزار کی پیشانی پر مثنوی کی یہ رباعی درج ہے :-

باز آ باز آ ہر آنچہ ہستی باز آ
گر کافر و گبر و بت پرستی باز آ
ایں درگہ ما درگہ نومیدی نیست
صد بار اگر توبہ شکستی باز آ

مولانا روم بے شک عارف کامل تھے - لہذا انہوں نے جو کچھ کہا ہے صحیح ہی کہا ہوگا ---- پھر ڈر کس سوال کا ہے ؟

× × × × ×

یہاں پر بہت سے غریب الوطنوں کو مشرق والا کالم پسند ہے - اس لئے ارادہ ہے کہ اسے لکھتا رہوں - جہاں تک

گھوڑا پہاڑ اور نکلی چوہیا والا تاثر، وہ اپنی جگہ صحیح ہے۔ غلطی البتہ یہ ہے کہ رائی کو پربت سمجھ لیا جائے۔ ایسے پربت میں سے چوہیا تو بڑی بات ہے۔ کچھ بھی نکل آئے تو غنیمت ہے۔

× × × × ×

خصوصی کچھ والی باتیں اور سانپ یا مانگنا والی چیزیں فی الحال عالمِ خیال کا واہمہ ہیں۔ لیکن یہ بھی سچ ہے کہ اگر صبر میں ثبات اور ایمان میں استحکام بخشتی رہا تو بردۂ غیب سے ایسے ایسے عجائب و غرائب نمودار ہو سکتے ہیں جو خواب و خیال کی دسترس سے بھی باہر ہوں۔

× × × × ×

آپ کے خط کا شوق سے انتظار رہتا ہے۔ پھر بھی اگلا خط بھائی جان سے ملنے کے بعد ہی لکھیں۔ عکسی کا حال احوال بھی لکھیں۔ اس ذکر کے بعد اسلام آباد سے اگلا خط میں ’’ایلی‘‘ کے سب کی کیفیت بتاؤں گی۔ عفت اور ثاقب خوش ہیں۔ والسلام

نیازمند قدرت اللہ

# XIX

:)

11.7.69

1. I have purposely delayed my reply by a few days to avoid the temptation of rushing into trite sermonizing. It is quite easy to be extremely sensible and reasonable and objective about other people's love affairs. But it is different with those who are actually involved in it

2. I am writing this after picturing myself in the same boat in which you happen to be sailing up and down in the stormy ocean of desire

3. This is quite a natural episode and it can happen to normal human beings alone. Remorse is good only if it does not become morbid. Morbid remorse can be much more corroding than outright sin.

4. Sex-sin is an affair between man, woman and God. If it gets committed without flourishing it as a virtue, and, if, later, it causes remorse in the innermost

recesses of the conscience, then the whole thing can be left to the Inscrutable mercy of God. In this context, it is good to take solace from Maulana Rumi's lines I had quoted in my previous letter:

باز آ باز آ هر آنچه هستی باز آ
گر کافر و گبر و بت پرستی باز آ
این درگه ما درگه نومیدی نیست
صد بار اگر توبه شکستی باز آ

5. But once sex-sin descends to the level of <u>violating human rights of people</u> other than the man and woman involved, it becomes an offense against society, and, as such, culpable by Divine as well as social and penal laws. This must be avoided.

6. In my judgment, all thoughts and possibility of <u>marriage must be fully and irrevocably averted</u>. Family circumstances

on both sides are such, that matrimony cannot but fall in the purview of para 5 above: Weighing in the scale of prudence, adherence to para 4 in the oft repeated commission of sin will be far preferable to the complex consequences of para 5 emanating from marriage. At our age and maturity we ought to be able to abide by this simple arithmetical calculation.

7 I am emphasising against matrimony because this thought can spring at any time on the crest of desire, love, sex, compassion or just self-pity and motherly remorse. So be on the guard.

8 Please keep me informed at short intervals. Write in symbols because there is no need for anybody else to know anything about it.

9 It is easy to enter the

realm of God's grace — <u>but it is exceedingly difficult to fall out of it</u>: Frail mortals may violate divine injunctions a hundred times, but if it is not in a spirit of <u>wilful defiance</u> — there is always hope. The faintest flicker of healthy fear and remorse in the unfathomable depth of consciousness keeps this hope alive. It is small things — like these flickers — that swing the pendulum of man's faith and destiny. So be of good cheer.

9. I no longer insist that you meet Bhai Jan immediately. Take your own time. Meanwhile, write to me quite frequently.

Q

-XX-

شیخ ۔
جدہ

۲۰ دسمبر ۱۹۶۵ء

محترمی ۔ السلام علیکم

آپ کے دونوں خطوط مورخہ ۱۲ اور ۱۵ دسمبر آج اکٹھے ملے۔

۲ ۔ حج کے لئے درخواست دیدیں ۔ اگر نام نکل آیا تو حج کا پاسپورٹ بھی اکٹھے ملے گا اور فارن ایکسچینج بھی ۔ اس صورت میں آپ کسی ایسے سمندری جہاز سے روانہ ہوں ۔ جو ۲۰ مارچ کے قریب جدہ پہنچتا ہو ۔ وہاں پر اکٹھے ہو جائینگے ۔

۳ ۔ اگر قرعہ میں نام نہیں نکلتا تو نہ سہی ۔ آپ اپنا انٹرنیشنل پاسپورٹ بروقت تیار کرا رکھیں ۔ یہی کام آئیگا ۔ جب غالباً فارن ایکسچینج نہ دلا سکیں گے ۔ نہ سہی ۔ اس سے صرف

یہ پیش کہ وہ ٹیپ ٹیک سے آپ کو باہر کے
سفر کی اجازت دلوا دے - بغیر ایکسچینج کے
آپ نے چونکہ ہمارے ساتھ ہی ہونا ہے اس لئے
exchange وغیرہ کی ضرورت نہ پڑے گی۔

۴- آپ American Express والوں سے
بات چیت شروع کریں کہ مندرجہ ذیل رستے کا ٹکٹ
بنوانا ہے:

Karachi —> Beirut
Beirut —> Jedda
Jedda —> Beirut
Beirut —> Amsterdam —> London —>
—> Paris — Amsterdam —> Karachi

کراچی سے یوں چلیں کہ 26 یا 27 مارچ
کو بیروت پہنچ جائیں - بیروت کے بعد باقی
ساری bookings کو Open رکھوائیں۔

۵- ہم انشاءاللہ ۲۷ مارچ کی شام
کو بیروت پہنچ جائیں گے۔ اور ۲۸ کو جدہ
روانہ ہوں گے - بیروت سے جدہ اور جدہ سے بیروت

کی bookings اپنے لئے اور آپ کے لئے بھی کروا
دی ہوئی ہیں - ~~[illegible]~~ جب آپ کا ٹکٹ بن جائیگا
تو وہیں بیروت bookings کو بیروت بھیج کر
confirm کروالیا جائیگا - اس کے بعد پروگرام
آگے رکھیگا -

٦ - امریکن ایکسپریس سے بات کرکے لکھیں
کہ اپنے ٹکٹ پر کیا خرچ ہوگا - پاسپورٹ جب
renew ہو جائے تو اس پر لبنان، سعودی
عرب، وغیرہ کے ویزا لینے ہونگے. جو مارچ
اور اپریل کے مہینوں کے لئے Valid ہوں - اس
میں جیب سے مدد لیں -

٧ . ہم اپنا پروگرام اس قسم کا بنا رہے ہیں -

٢٧ مارچ . امسٹرڈم سے بیروت
٢٨ مارچ . بیروت سے جدہ
—
١٦ اپریل . جدہ سے بیروت -
. بیروت سے امسٹرڈم

انشاءاللہ

۸ ۔ جی یہی چاہتا ہے کہ تذکرہ میں آپ کا نام نہ لکھے ۔ تاکہ بروقت سے ہی چھپا تیار ہو ۔ تاہم درخواست دینا بھی ضروری ہے ۔ اس لئے ضرور دیں ۔

۹ ۔ حج کے بعد شاید آپ کو تھوڑا سا عرصہ اِن اطراف میں گزارنا پڑے ۔ کتاب کے سلسلے میں ۔ اس لئے دیکھ لو یا ۲۷ سے جو آفر آئے ، اس میں وسط مارچ سے تین چار ماہ کی گنجائش رکھیں ۔ اگر اس وقت تک کوئی آفر نہ آئے ، تو اور بھی اچھا ہے ۔ واپسی کے بعد دیکھا جائیگا ۔

بھائی جان واسا لیں جی سے بھی اس پروگرام کی تصدیق کرالیں ۔

والسلام

نیازمند

قدرت اللہ شہاب

# XXI

اسلام آباد
۲۸ مئی ۸۶ء

برادرِ عزیز۔ السلام علیکم۔

آپ کا خط ملا۔ جہاں تک مجھے یاد پڑتا ہے، آپ کا کوئی بھی خط ایسا نہیں ملا جس کا میں نے جواب نہ دیا ہو۔

والد صاحب کی تعزیت کا شکریہ۔ اگرچہ جیلی صاحب ملتان میں ہوں، تو میری جانب سے ان کا شکریہ ضرور ادا کر دیں۔

کوئی بتا رہا تھا کہ کسی اخبارات کے کالموں میں بھی ادبِ لطیف والے مضمون کا تذکرہ ہوا ہے۔ میری نظر سے بہت سے اخبار نہیں گزرتے۔ اگر آپ نے پڑھے ہوں اور زحمت نہ ہو تو مجھے ان کے تراشے بھی ارسال کر دیں۔ مفتی صاحب ایسے مواد کو بڑے اہتمام سے جمع کرتے رہتے ہیں۔

رمضان شریف کی ۲۱، ۲۳، ۲۵ اور ۲۷ راتوں کو اگر ممکن ہو، تو ہر رات زیادہ سے زیادہ جاگیں۔ بے شک نیند دن کے وقت پوری کر لیں۔

ہر رات اپنے روزمرہ معمولات کے علاوہ مندرجہ ذیل بھی پڑھیں:

(۱) نوافل۔ کم سے کم ۱۲۔ اس سے زیادہ جتنے ممکن ہوں۔

(۲) قرآن شریف کی تلاوت۔ خاص طور پر سورۂ فاتحہ، سورۃ الانبیاء، سورۃ یٰسین، سورۃ صٰفّٰت (یہ سورت یٰسین کے بعد ہے)، سورۃ واقعہ، سورۃ رحمٰن، سورۃ مزمل، سورۃ مدثر، اور چاروں قل۔ اول آخر درود شریف جتنا آسانی سے پڑھا جا سکے۔ اگر ایک رات میں یہ سب نہ پڑھ سکیں، تو ۲۱، ۲۳ اور ۲۵ ویں راتوں میں تقسیم کر کے پڑھ لیں۔ البتہ ۲۷ ویں رات کو پورا پڑھیں۔

سحری کھا کر فجر کی نماز سے پہلے دعا مانگیں۔ مجھے بھی یاد رکھیں۔ شکریہ۔

جب یہ سب معمولات پورے ہو جائیں تو رمضان شریف کے بعد اطلاع دیں۔ (دستخط)۔

نیاز مند

قدرت اللہ شہاب

## XXII

26/6/83
5:30 pm

ر ب -
۲۶ جون ۸۳

محترم عثمانی مفتی صاحب -

السلام علیکم - کل صبح میں آپ کی طرف آنے والا تھا ٹیلیفون پر معلوم ہوا کہ آپ رفیق صاحب سے ملنے پنڈی گئے ہوئے ہیں - یہ بھی معلوم ہوا کہ شاید رفیق صاحب کی طبیعت ٹھیک نہیں تھی - اللہ تعالیٰ انہیں شفا عطا فرمائے -

نفی اثبات کا ورد ذکر کرنے کے لئے آپ کے لئے ایک نہایت آسان طریقہ سمجھ میں آگیا ہے - اس میں نہ کوئی وقت، اور نہ کوئی جگہ مقرر کرنے کی ضرورت ہے - کسی خاص طریقے پر بیٹھنا بھی نہیں - جس وقت آپ فارغ ہوں، فوراً سانس باہر نکالتے ہوئے (exhale) خاموشی سے زبان بند کر لا اِلٰہ کہیں - اور سانس اندر کی طرف لاتے ہوئے (inhale) اسی طرح خاموشی سے زبان بند کر اِلّا اللہ کہیں - اسی طرح ہر سانس کو exhale کرتے ہوئے لا اِلٰہ اور inhale کرتے ہوئے اِلّا اللہ کہتے رہیں - اسے پاس انفاس کہتے ہیں - یہ چلتے پھرتے، اٹھتے بیٹھتے، یا لیٹے ہوئے فارغ اوقات میں کرتے رہیں - اس کو اس طرح پکائیں کہ یہ بالکل عادتِ ثانیہ بن جائے - جہاں فرصت ہوئی وہیں سانس کے آنے جانے میں خود بخود نفی اثبات شروع ہو گیا - صرف غسل خانے میں حاجات ضروریہ کے وقت ایسا نہ کیا جائے - کچھ لوگ اس کی ایسی مشق بہم پہنچاتے ہیں، کہ غسل خانے میں زبان دانتوں تلے دبا کر رکھتے ہیں تاکہ ذکر جاری نہ ہو جائے - وضو کی کوئی قید نہیں -

اگلے جمعہ تک خوب مشق کریں، اور بتائیں کہ کوئی مشکل تو درپیش نہیں آ رہی - اگر اس کی مشق کسی قدر بھرپور حاصل ہو جائے تو ساری عمر کے لئے سب امور کے لئے کافی ہے - والسلام

نیازمند
قدرت اللہ شہاب

XXIII

پیپ -

9 اپریل 65

مکرمی - السلام علیکم -

دونوں خط ملے - عکسی کے نام ایک خط لف ہے - اگر اس سے کام نہ نکلے، تو مناسب ڈرافٹ تجویز کر دیں تاکہ اسی کے مطابق لکھا جائے -

۲ - والی پر خوب فضل ہوا - کبھی کبھی سیاست بھی بہت کام آتی ہے - شیخ کے ساتھ بات چیت تو ہوتی رہتی، خدا کرے والی کو اس حاضری کا خاطر خواہ فائدہ ہو -

۳ - عرس میں میری طرف سے ایک سو ایک روپے حاضر ہیں - بھائی جان سے اجازت لے کر شامل کر لیں - جواب آنے پر چیک بھیج دوں گا -

۴ - فنی اعتبار سے "درود شریف جاری" ہونے کے کئی طریق ہیں - ایک عام اور سیدھا سادا راستہ تو یہ ہے کہ ہر وقت چلتے پھرتے، کام کرتے، بے کار بیٹھے،

با وضو بلا وضو جب خیال آئے کوئی سا بھی درود جو یاد ہو مسلسل پڑھتا رہے۔ دوام کے ساتھ ساتھ کثرت بھی لازم ہے۔ اس میں دیر لگتی ہے۔

دوسرے طریقوں میں سے ایک طریقہ یہ ہے:

(۱) درود تاج ۔ سوا لاکھ (ایک رات میں)

(۲) درود تنجینا ۔ سوا لاکھ (دوسری رات میں)

(۳) نماز والا درود ۔ سوا لاکھ (تیسری رات میں)

تین راتوں میں جب یہ تعداد پوری ہو جائے تو سمجھنا چاہئے کہ درود شریف کی زکوٰۃ نکل گئی۔

اس کے بعد دن رات میں درود خضری کم از کم چوبیس ہزار ہر دفعہ ضرور پڑھا جائے۔ خواہ ایک مجلس میں یا تھوڑا تھوڑا کر کے کئی بار میں۔ یہ ضابطہ چالیس دن تک لازمی ہے۔ اس کے بعد اگر درود خضری جب ورد میں جاری رہے تو ممکن ہے کہ رفتہ رفتہ یا یک بیک ہر بن مُو سے درود کا ذکر جاری ہونے کا راستہ کھل جائے۔

درود تاج اور درود تنجینا کتابوں میں درج ہیں۔ خاص طور پر تاج کمپنی نے چھوٹے چھوٹے کتابچے

ے

شائع ہوئی ہیں، متعدد درود شریف وغیرہ، ان میں موجود ہیں۔

درودِ خضری یہ ہے:

~~صلی اللہ علیہ~~

صَلّی اللّٰہُ علیٰ حبیبہٖ محمّدٍ و آلہٖ وسلّم ٥

(اس کے اعراب اور تلفظ کسی عربی دان سے پوچھ لیے جائیں)

---

اگر مندرجہ بالا طریق کار پر پوری طرح عمل نہ ہو سکے،

تو حسبِ توفیق درودِ خضری کا ورد کرتے رہنا بھی مفید ہے۔

---

سنی طریقے اور بھی ہیں۔ لیکن وہ زیادہ دقیق

ہیں اور زیادہ مشقت طلب ہیں۔

دستخط

نیازمند

محمد شہاب الدین

XXV

4, Viners Close,
Sittingbourne Kent U.K.
10.1.74

پیارے ممتاز - السلام علیکم

آپ کا خط اور رسالہ امین قلب کے ذریعہ پہنچا - مفصل جواب چند روز میں دونگا - یہ محض رسید ہے - امید ہے کہ بیگم اور والدہ صاحبہ کی طبیعت بہتر ہو گی -
ہم یہاں پہنچے تو عفت کوما میں تھی - پانچ چھ روز تک تو قلب کو اسکے کمرے میں جانے تک کی اجازت نہ ملی - اس بار حملہ بے حد شدید تھا - لاہور سے کئی سو گنا زیادہ - دو روز میں بیچاری کا دل بارہ مرتبہ رکا - مشینوں سے revive کیا گیا - خدا کا شکر ہے کہ جان بچ گئی - اب رو بصحت ہے - ابھی چھ سات ہفتے اور ہسپتال میں رہنا پڑیگا -

قاسم محمود کو فون کر دیں کہ اس کا خط مل گیا ہے - اس بار پوری قسط لوٹا کر بھیجونگا - البتہ قارئین کے نام ایک دو ڈھائی صفحے کا معذرت نامہ پرسوں ایرمیل سے اسے بھیج دونگا - اسے چھاپ دے - میرا پہلا خط نہ چھاپے - سیارہ کے اب دو ہفتے میرے نئے خط کے لئے رکھ چھوڑے - اس کے بعد انشاءاللہ باقاعدہ بھیجا کرونگا - یہ بات اسے ذرا جلدی کہہ دیں -

آپکی کتاب جبر کے نام پیرا از سر نو غور کرنے کی ضرورت ہے - اگلے خط میں کچھ تجاویز بھیجونگا - اور رد بدعت کے لئے دیباچہ بھی - صدیق راہی کا خط آیا ہے - اسے کہیں کہ کرسی میز کے لئے زیادہ نہ گھبرائے - خاموشی سے کام کرے اور سیکھے - اس لائن میں اچھا رہیگا - ثنا کو بھی یہی سمجھا دیں - ثنا ادب مجیب ہے - باقی پھر - اکل دوت جلدی میں ہوں - ہسپتال جانا ہے جو یہاں سے ۱۸ میل دور ہے - والسلام

آپکا

Lahore

5 Jul. 90

جناب مفتی صاحب!

السلام علیکم! محبت نامہ ملا۔ ضمناً غلطی ایسی ہے جرم لینے کو جی چاہتا ہے۔
اگر سوال کی اجازت ہوتی تو آپ سے آپ کا خط مانگ لیتا۔
جناب! آپ کی کتاب انگریزی تو مکمل ہو چکی۔ اس صفحے ہی مجھے جب
آپ فقیر کے ڈیرے تشریف لائے تھے۔ اب تو ایک سے آگے
کی بات ہوتی ہے۔

مفتی صاحب! تصوف یا روحانیت پر کتاب آپ کے ذمے
قرض ہے اور قرض زیادہ ہو تو ادا نہیں ہوتا۔ کتاب لکھتے وقت
احتیاط کیجئے گا کہ مبالغہ آرائی نہ ہونے پائے کہ اسی نے
تعلیم یافتہ ذہنوں کو تصوف سے دور کر دیا حالانکہ یہ
شرع پر سو فیصد عمل درآمد کی ایک راہ تھی۔ تاریخ اس
پر گواہ ہے۔ فقیروں نے کوئی وسائل نہ ہوتے ہوئے بھی تن تنہا
لاکھوں کفار کو مسلمان کر لیا۔ اس کے برعکس کوئی مولوی آج
تک صرف ایک غیر مسلم کو مسلمان نہ کر سکا اپنے تمام تر وسائل

کے باوجود۔ امید ہے آپ کی کتاب تصوف یا روحانیت کے بارے
میں اگر شکوک کو صاف کردے گی۔ اور یہ ایک بڑی خدمت ہوگی۔
امید ہے ان دنوں آپ کی طبیعت ٹھیک ہوگی۔ خالدہ کا خط ملا ہے
بیگم صاحبہ کی طبیعت کیسی ہے۔ تحریر کیجئے گا۔
حیرت ہے آج آپ کو خط لکھتے وقت بھی نہیں گئی۔ ورنہ
تو ہمیشہ آپ کو خط انگریزی میں لکھا گیا۔ معلوم نہیں آپ
کو سمجھ بھی آیا کہ نہیں۔ یا آپ مروت ہی میں برداشت کرتے رہے۔

راقم
[illegible]

